# روحانی خزائن

تصنیفات

## حضرت مرزا غلام احمد قادیانی

مسیح موعود و مہدی معہود علیہ السلام

۱۴

# روحانی خزائن

مجموعہ کتب حضرت مرزا غلام احمد قادیانی مسیح موعود و مہدی معہود علیہ السلام

# Ruhani Khazain

Collection of The Books of Hazrat Mirza Ghulam Ahmad Qadiani,
The Promised Mesiah and Mahdi (1835-1908) Peace be on him.

Computerized Edition
Published in 2008

Published by:
Nazarat Ishaat Rabwah, Pakistan

Printed by:
Zia-ul-Islam Press, Rabwah

ISBN: 81 7912 175 5

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نَحْمَدُہٗ وَ نُصَلِّی عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ

وعلٰی عبدہِ المسیح الموعود

خدا کے فضل اور رحم کے ساتھ

ھوالنّاصــــر

وَاجْعَلْ لِیْ مِنْ لَّدُنْکَ سُلْطٰنًا نَّصِیْرًا

اِنَّا فَتَحْنَا لَکَ فَتْحًا مُّبِیْنًا

لندن

10-8-2008

# پیغام

**وہ خزائن جو ہزاروں سال سے مدفون تھے　　اب میں دیتا ہوں اگر کوئی ملے امیدوار**

اللہ تعالیٰ نے وَاٰخَرِیْنَ مِنْھُمْ کے مصداق حضرت مرزا غلام احمد قادیانی علیہ الصلوٰۃ والسلام کو اس زمانے کے امام اور مہدی کے طور پر مبعوث فرمایا کہ تا اس کی توحید کا دنیا میں بول بالا ہو اور ہمارے پیارے نبی اکرم حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی سچائی اور قرآن کریم کی صداقت دنیا پر روزِ روشن کی طرح عیاں ہو جائے۔

قرآن کریم اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات مبارکہ سے یہ واضح ہوتا ہے کہ یہی وہ زمانہ تھا کہ جب اسلام کی اشاعت اور تبلیغ ساری دنیا کے کناروں تک پہنچانے کے سامان اس خدائے قادر مطلق نے پہلے سے مقرر کر رکھے تھے۔ اسی لئے اس زمانے میں سائنسی ایجادات اتنی تیزی اور کثرت سے ہوئی ہیں کہ انسانی عقل وَقَالَ الْاِنْسَانُ مَا لَھَا کے مصداق حیران ہو جاتی ہے۔ یہی وہ زمانہ ہے کہ جس کے بارے میں وَاِذَا الصُّحُفُ نُشِرَتْ کی پیشگوئی فرما کر یہ بتلا دیا کہ اس زمانے میں ایسی ایسی ایجادات ہوں گی کہ کتابوں اور رسالوں کی نشر و اشاعت عام ہو جائے گی۔

حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام فرماتے ہیں:

’’اور نشر صحف سے اس کے وسائل یعنی پریس وغیرہ کی طرف اشارہ ہے جیسا کہ تم دیکھ رہے ہو کہ اللہ نے ایسی قوم کو پیدا کیا جس نے آلات طبع ایجاد کئے۔ دیکھو کس قدر

پریس ہیں جو ہندوستان اور دوسرے ملکوں میں پائے جاتے ہیں۔ یہ اللہ تعالیٰ کا فعل ہے تا وہ ہمارے کام میں ہماری مدد کرے اور ہمارے دین اور ہماری کتابوں کو پھیلائے اور ہمارے معارف کو ہر قوم تک پہنچائے تا وہ ان کی طرف کان دھریں اور ہدایت پائیں‘‘۔ (آئینہ کمالات اسلام، روحانی خزائن جلد ۵ صفحہ ۴۷۳)

ایک اور کتاب میں آپؑ فرماتے ہیں:

’’کامل اشاعت اس پر موقوف تھی کہ تمام ممالک مختلفہ یعنی ایشیا اور یورپ اور افریقہ اور امریکہ اور آبادیٔ دنیا کے انتہائی گوشوں تک آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی میں ہی تبلیغ قرآن ہو جاتی اور یہ اس وقت غیر ممکن تھا بلکہ اس وقت تک تو دنیا کی کئی آبادیوں کا ابھی پتا بھی نہیں لگا تھا اور دور دراز سفروں کے ذرائع ایسے مشکل تھے کہ گویا معدوم تھے......ایسا ہی آیت وَاٰخَرِیْنَ مِنْھُمْ لَمَّا یَلْحَقُوْا بِھِمْ اس بات کو ظاہر کر رہی تھی کہ گویا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات اور ہدایت کا ذخیرہ کامل ہو گیا مگر ابھی اشاعت ناقص ہے اور اس آیت میں جو مِنْھُمْ کا لفظ ہے وہ ظاہر کر رہا تھا کہ **ایک شخص اس زمانہ میں جو تکمیل اشاعت کے لئے موزوں ہے مبعوث ہوگا جو آنحضرت** صلی اللہ علیہ وسلم کے رنگ میں ہوگا......اس لئے خدا تعالیٰ نے تکمیل اشاعت کو ایک ایسے زمانہ پر ملتوی کر دیا جس میں قوموں کے باہم تعلقات پیدا ہو گئے اور برّی اور بحری مرکب ایسے نکل آئے جن سے بڑھ کر سہولت سواری کی ممکن نہیں۔ اور کثرت مطابع نے تالیفات کو ایک شیرینی کی طرح بنا دیا جو دنیا کے تمام مجمع میں تقسیم ہو سکے۔ سو اس وقت حسب منطوق آیت وَاٰخَرِیْنَ مِنْھُمْ لَمَّا یَلْحَقُوْا بِھِمْ اور حسب منطوق آیت قُلْ یٰٓاَیُّھَا النَّاسُ اِنِّیْ رَسُوْلُ اللّٰہِ اِلَیْکُمْ جَمِیْعًا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دوسرے بعث کی ضرورت ہوئی اور ان تمام خادموں نے جو ریل اور تار اور اگن بوٹ اور

مطابع اور احسن انتظام ڈاک اور باہمی زبانوں کا علم اور خاص کر ملک ہند میں اردو نے جو ہندوؤں اور مسلمانوں میں ایک زبان مشترک ہو گئی تھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں بزبان حال درخواست کی کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہم تمام خدام حاضر ہیں اور فرض اشاعت پورا کرنے کے لئے بدل و جان سرگرم ہیں۔ آپ تشریف لایئے اور اس اپنے فرض کو پورا کیجئے کیونکہ آپ کا دعویٰ ہے کہ میں تمام کافہ ناس کے لئے آیا ہوں اور اب یہ وہ وقت ہے کہ آپ ان تمام قوموں کو جو زمین پر رہتی ہیں قرآنی تبلیغ کر سکتے ہیں اور اشاعت کو کمال تک پہنچا سکتے ہیں اور اتمام حجّت کے لئے تمام لوگوں میں دلائل حقانیت قرآن پھیلا سکتے ہیں تب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی روحانیت نے جواب دیا کہ دیکھو میں بروز کے طور پر آتا ہوں۔ مگر میں ملک ہند میں آؤں گا۔ کیونکہ جوش مذاہب و اجتماع جمیع ادیان اور مقابلہ جمیع ملل و نحل اور امن اور آزادی اسی جگہ ہے''۔

(تحفہ گولڑویہ، روحانی خزائن جلد ۱۷ صفحہ ۲۶۰-۲۶۳)

سو اس زمانے میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا پیغام ساری دنیا تک پہنچانے اور اسلام کی سچائی کو ساری دنیا پر ثابت کرنے اور خدائے واحد و یگانہ کی توحید کا پرچار کرنے کے لئے اسلام کا یہ بطل جلیل، جری اللہ، سیف کا کام قلم سے لیتے ہوئے قلمی اسلحہ پہن کر سائنس اور علمی ترقی کے میدان کارزار میں اترا اور اسلام کی روحانی شجاعت اور باطنی قوت کا ایسا کرشمہ دکھایا کہ ہر مخالف کے پرخچے اڑا دیے اور محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم اور اسلام کا پرچم پھر سے ایسا بلند کیا کہ آج بھی اس کے پھریرے آسمان کی رفعتوں پر بلند سے بلند تر ہو رہے ہیں اور ساری دنیا پر اسلام کا یہ پیغام حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی تحریرات کے ذریعہ پھیل رہا ہے اور پھیلتا رہے گا۔ مسیح محمدی کی زندگی بخش تحریرات کی ہی یہ برکت ہے کہ ایک جہان روحانی اور جسمانی احیاء کی نوید سے مستفیض ہو رہا ہے اور صدیوں کے مردے ایک دفعہ پھر زندہ ہو رہے ہیں اور ایسا کیوں

نہ ہوتا کہ اسلام کی گزشتہ تیرہ صدیوں میں صرف آپ کا ہی کلام ایسا تھا جسے کبھی خدائے بزرگ و برتر کی طرف سے ''مضمون بالا رہا'' کی سند نصیب ہوئی تو کبھی الہاماً یہ نوید عطا ہوئی کہ:

''در کلامِ تو چیزے است کہ شعراء را دراں دخلے نیست۔ کَلَامٌ اُفْصِحَتْ مِنْ لَّدُنْ رَّبٍّ کَرِیْمٍ''۔ (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۶۲۔ تذکرہ صفحہ ۵۰۸)

ترجمہ: ''تیرے کلام میں ایک چیز ہے جس میں شاعروں کو دخل نہیں ہے۔ تیرا کلام خدا کی طرف سے فصیح کیا گیا ہے۔'' (حقیقۃ الوحی، روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۱۰۶)

چنانچہ ایسی ہی عظیم الٰہی تائیدات سے طاقت پا کر آپ فرماتے ہیں:

''میں بڑے دعویٰ اور استقلال سے کہتا ہوں کہ میں سچ پر ہوں اور خدا تعالیٰ کے فضل سے اس میدان میں میری ہی فتح ہے۔ اور جہاں تک میں دور بین نظر سے کام لیتا ہوں تمام دنیا اپنی سچائی کے تحت اقدام دیکھتا ہوں اور قریب ہے کہ میں ایک عظیم الشان فتح پاؤں کیونکہ میری زبان کی تائید میں ایک اور زبان بول رہی ہے اور میرے ہاتھ کی تقویت کے لئے ایک اور ہاتھ چل رہا ہے جس کو دنیا نہیں دیکھتی مگر میں دیکھ رہا ہوں۔ میرے اندر ایک آسمانی روح بول رہی ہے جو میرے لفظ لفظ اور حرف حرف کو زندگی بخشتی ہے''۔ (ازالہ اوہام، روحانی خزائن جلد ۳ صفحہ ۴۰۳)

ایک اور جگہ آپ فرماتے ہیں:

''میں خاص طور پر خدا تعالیٰ کی اعجاز نمائی کو انشاء پردازی کے وقت بھی اپنی نسبت دیکھتا ہوں کیونکہ جب میں عربی یا اردو میں کوئی عبارت لکھتا ہوں تو میں محسوس کرتا ہوں کہ کوئی اندر سے مجھے تعلیم دے رہا ہے''۔ (نزول المسیح، روحانی خزائن جلد ۱۸ صفحہ ۴۳۴)

پس یہ آپ کی دلی خواہش تھی کہ وہ آب حیات جو آپ کے مبارک قلم سے آپ کی کتابوں کی شکل میں دنیا کی روحانی اور علمی پیاس بجھانے کے لئے نکلا ہے اس سے سارا عالم فیضیاب ہو۔

چنانچہ آپ فرماتے ہیں:

''میں سچ سچ کہتا ہوں کہ مسیح کے ہاتھ سے زندہ ہونے والے مر گئے مگر جو شخص میرے ہاتھ سے جام پئے گا جو مجھے دیا گیا ہے وہ ہرگز نہیں مرے گا۔ وہ زندگی بخش باتیں جو میں کہتا ہوں۔ اور وہ حکمت جو میرے منہ سے نکلتی ہے اگر کوئی اور بھی اس کی مانند کہہ سکتا ہے تو سمجھو کہ میں خدا تعالیٰ کی طرف سے نہیں آیا۔ لیکن اگر یہ حکمت اور معرفت جو مردہ دلوں کے لئے آب حیات کا حکم رکھتی ہے دوسری جگہ سے نہیں مل سکتی تو تمہارے پاس اس جرم کا کوئی عذر نہیں کہ تم نے اس سرچشمہ سے انکار کیا جو آسمان پر کھولا گیا زمین پر اس کو کوئی بند نہیں کر سکتا''۔ (ازالہ اوہام، روحانی خزائن جلد۳ صفحہ ۱۰۴)

عزیزو! یہی وہ چشمۂ رواں ہے کہ جو اس سے پئے گا وہ ہمیشہ کی زندگی پائے گا اور ہمارے سید و مولا حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی پیشگوئی **یفیض المال حتی لا یقبلہ احد** (ابن ماجہ) کے مطابق یہی وہ مہدی ہے جس نے حقائق و معارف کے ایسے خزانے لٹائے ہیں کہ انہیں پانے والا کبھی ناداری اور بے کسی کا منہ نہ دیکھے گا۔ یہی وہ روحانی خزائن ہیں جن کی بدولت خدا جیسے قیمتی خزانے پر اطلاع ملتی ہے اور اس کا عرفان نصیب ہوتا ہے۔ ہر قسم کی علمی اور اخلاقی، روحانی اور جسمانی شفا اور ترقی کا زینہ آپ کی یہی تحریرات ہیں۔ اس خزانے سے منہ موڑنے والا دین و دنیا، دونوں جہانوں سے محروم اٹھنے والا قرار پاتا ہے اور خدا کی بارگاہ میں متکبر شمار کیا جاتا ہے، جیسا کہ حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام فرماتے ہیں:

''جو شخص ہماری کتابوں کو کم از کم تین دفعہ نہیں پڑھتا۔ اس میں ایک قسم کا کبر پایا جاتا ہے''۔

(سیرت المہدی جلد اول حصہ دوم صفحہ ۳۶۵)

اسی طرح آپؑ نے فرمایا کہ:

''وہ جو خدا کے مامور اور مرسل کی باتوں کو غور سے نہیں سنتا اور اس کی تحریروں کو غور سے

نہیں پڑھتا اس نے بھی تکبر سے حصہ لیا ہے۔ سو کوشش کرو کہ کوئی حصہ تکبر کا تم میں نہ ہو تا کہ ہلاک نہ ہو جاؤ اور تا تم اپنے اہل و عیال سمیت نجات پاؤ"۔

(نزول المسیح، روحانی خزائن جلد ۱۸ صفحہ ۴۰۳)

پھر آپ نے ایک جگہ یہ بھی تحریر فرمایا کہ:

"سب دوستوں کے واسطے ضروری ہے کہ ہماری کتب کم از کم ایک دفعہ ضرور پڑھ لیا کریں، کیونکہ علم ایک طاقت ہے اور طاقت سے شجاعت پیدا ہوتی ہے"۔

(ملفوظات جلد ۴ صفحہ ۳۶۱)

یہ ہماری خوش نصیبی ہے کہ ہمیں اس امام مہدی اور مسیح محمدی کو ماننے کی توفیق ملی اور ان روحانی خزائن کا ہمیں وارث ٹھہرایا گیا۔ اس لئے ہمیں چاہیے کہ ہم ان بابرکت تحریروں کا مطالعہ کریں تا کہ ہمارے دل اور ہمارے سینے اور ہمارے ذہن اس روشنی سے منور ہو جائیں کہ جس کے سامنے دجال کی تمام تاریکیاں کافور ہو جائیں گی۔ اللہ کرے کہ ہم اپنی اور اپنی نسلوں کی زندگیاں ان بابرکت تحریرات کے ذریعہ سنوار سکیں اور اپنے دلوں اور اپنے گھروں اور اپنے معاشرہ میں امن و سلامتی کے دیئے جلانے والے بن سکیں اور خدا اور اس کے رسول کی محبت اس طرح ہمارے دلوں میں موجزن ہو کہ اس کے طفیل ہم کل عالم میں بنی نوع انسان کی محبت اور ہمدردی کی شمعیں فروزاں کرتے چلے جائیں۔ اللہ ہمیں اس کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین

والسلام

خاکسار



خلیفۃ المسیح الخامس

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# عرض ناشر

حضرت خلیفۃ المسیح الخامس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز کی خصوصی ہدایات اور راہنمائی میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی جملہ تصانیف کا سیٹ ’’روحانی خزائن‘‘ پہلی بار کمپیوٹرائزڈ شکل میں پیش کیا جارہا ہے۔ اس سیٹ کی خصوصیات حسب ذیل ہیں۔

ا۔ حضور ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز کے تاکیدی ارشاد کی تعمیل میں ہر کتاب فسٹ ایڈیشن کے عین مطابق رکھنے کی کوشش کی گئی ہے۔ اگر حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی زندگی میں ایک سے زائد ایڈیشن چھپے ہیں تو آخری ایڈیشن کو پیش نظر رکھا گیا ہے۔

۲۔ پورے سیٹ میں یہ التزام کیا گیا ہے کہ صفحہ کی سائیڈ پر ایڈیشن اوّل کا صفحہ نمبر دیا گیا ہے۔

۳۔ ایڈیشن اوّل میں اگر سہو کتابت واقع ہوا ہے تو متن میں اس لفظ کو اسی طرح کمپوز کیا گیا ہے۔ البتہ حاشیہ میں یہ نوٹ دیا گیا ہے کہ متن میں سہو کتابت معلوم ہوتا ہے اور غالباً صحیح لفظ یوں ہے۔

۴۔ یہ ایڈیشن روحانی خزائن کے سابقہ ایڈیشن کے صفحات کے عین مطابق ہے تاکہ جماعتی لٹریچر میں گزشتہ نصف صدی سے آنے والے حوالہ جات کی تلاش میں سہولت رہے۔

۵۔ حضرت خلیفۃ المسیح الخامس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز کی اجازت سے اس سیٹ میں مندرجہ ذیل اضافے کئے گئے ہیں۔

(ا) حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا ایک مضمون جو آپ نے منشی گردیال صاحب مدرس مڈل اسکول چنیوٹ کے استفسار کے جواب میں تحریر فرمایا تھا اور روحانی خزائن میں شامل نہیں ہو سکا تھا۔ اسے روحانی خزائن کے نئے ایڈیشن میں جلد نمبر۲ میں شامل اشاعت کر دیا گیا ہے۔

(ب) حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا ایک اہم مضمون **’’ایک عیسائی کے تین سوال اور ان کے جوابات‘‘** جو پہلے ’’تصدیق النبی‘‘ کے نام سے سلسلہ کے لٹریچر میں موجود ہے اسے روحانی خزائن جلد نمبر۴ کے آخر میں شامل اشاعت کرلیا گیا ہے۔

(ج) روحانی خزائن جلد۴ میں الحق مباحثہ دہلی کے عنوان سے ایک کتاب شامل ہے۔ اس کے صفحہ ۲۲۱ پر مراسلت نمبر۱ مابین مولوی محمد بشیر صاحب اور مولوی سید محمد احسن صاحب ہے۔ اس کے بعد مراسلت نمبر۲ مابین منشی بوبہ صاحب و منشی محمد اسحاق و مولوی سید محمد احسن صاحب کسی وجہ سے روحانی خزائن میں شامل

ہونے سے رہ گئی ہے۔اسے روحانی خزائن جلد نمبر۴ کے نئے ایڈیشن میں شامل کرلیا گیا ہے۔

(د) روحانی خزائن جلد نمبر۵ آئینہ کمالات اسلام کے آخر میں "التبلیغ" کے نام سے جو عربی خط شامل ہے اس کے آخر میں عربی قصیدہ درج ہے۔ایڈیشن اوّل میں اس قصیدہ کے بعد ایک عربی نظم شائع شدہ ہے جو کسی وجہ سے روحانی خزائن جلد ۵ میں شامل نہیں ہوسکی تھی۔ نئے ایڈیشن میں یہ نظم شامل کردی گئی ہے۔

(ہ) جلسہ اعظم مذاہب ۱۸۹۶ء کیلئے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا تحریر فرمودہ بے مثال مضمون جو ''اسلامی اصول کی فلاسفی'' کے نام سے اردو اور دوسری زبانوں میں چھپ چکا ہے اس کے اصل مسودہ کے کچھ صفحات کسی وجہ سے شامل اشاعت نہیں ہو سکے تھے انہیں اصل مسودہ سے جو خلافت لائبریری میں موجود ہے نقل کرکے جلد نمبر ۱۰ میں شامل کیا گیا ہے۔

(و) ریویو آف ریلیجنز اردو کا پہلا شمارہ ۹؍جنوری ۱۹۰۲ء کو شائع ہوا۔اس میں صفحہ ۹ تا ۳۰ پر مشتمل ''**گناہ سے نجات کیونکر مل سکتی ہے**'' کے عنوان سے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا ایک بصیرت افروز مضمون شائع ہوا تھا۔اس مضمون کو روحانی خزائن جلد نمبر ۱۸ کے آخر میں کتاب نزول المسیح کے بعد شامل کیا جا رہا ہے۔

(ز) حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے دست مبارک سے لکھا ہوا ''**عصمت انبیاء**'' کے عنوان سے ایک اور مضمون بھی ریویو آف ریلیجنز اردو مئی ۱۹۰۲ء صفحہ ۱۷۵ تا ۲۰۹ میں شائع ہوا تھا۔ یہ مضمون اب تک کتابی شکل میں شائع نہیں ہوا۔اسے بھی روحانی خزائن جلد ۱۸ کے آخر میں شامل اشاعت کیا جا رہا ہے۔

اس جلد کی تیاری میں عزیزم محترم حبیب الرحمٰن صاحب زیروی نائب ناظر اشاعت کے ساتھ مکرم محمد یوسف صاحب شاہد، مکرم عمر علی صاحب طاہر، مکرم رشید احمد صاحب طیب، مکرم ظہور احمد صاحب مقبول، مکرم کلیم احمد طاہر صاحب، مکرم ظفر علی صاحب، مکرم ایاز احمد طاہر صاحب، مکرم کاشف عدیل صاحب، مکرم فہیم احمد خالد صاحب اور مکرم سلطان احمد شاہد صاحب نے کام کیا۔احباب ان واقفین زندگی کو اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں۔

والسلام

سید عبدالحی

ناظر اشاعت

اکتوبر ۲۰۰۸ء

# ترتیب

روحانی خزائن جلد ۱۴

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمدہ و نصلی علی رسولہِ الکریم

# تعارف

(از حضرت مولانا جلال الدین صاحب شمسؓ)

روحانی خزائن کی یہ چودھویں جلد ہے جو حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی مندرجہ ذیل پانچ تالیفات پر مشتمل ہے۔(۱) نجم الھدیٰ (۲) راز حقیقت (۳) کشف الغطاء (۴) ایام الصلح (۵) حقیقت المہدی

## نجم الھدیٰ

اِس کتاب کی تاریخ اشاعت ۲۰؍نومبر ۱۸۹۸ء ہے۔ حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے یہ کتاب صرف ایک دن میں لکھی جمعرات کو آپ نے لکھنی شروع کی اور جمعہ کی صبح کو آپ نے اسے مکمل کر دیا۔(صفحہ ۱۸ جلد ھٰذا)

یہ کتاب بڑی تقطیع پر شائع کی گئی۔ اِس میں چار زبانوں عربی، اردو، فارسی اور انگریزی کے لئے چار کالم رکھے گئے۔ اصل کتاب حضرت اقدسؑ نے عربی میں لکھی اور اس کا اردو ترجمہ بھی خود ہی کیا۔ لیکن فارسی ترجمہ دوسرے دوستوں نے کیا (صفحہ ۱۹) ابھی انگریزی ترجمہ نہیں ہوا تھا کہ آپ نے یہ کتاب شائع فرما دی۔ نجم الھدیٰ کا انگریزی ترجمہ خلافتِ ثانیہ کے عہد میں خان بہادر چوہدری ابوالہاشم خان صاحب نے کیا اور "The Lead Star" کے نام سے شائع کیا۔

ہم نے رُوحانی خزائن کی جلدوں کے سائز $\frac{۲۰\times۲۶}{۸}$ پر شائع کرنے کے لئے عربی اور اردو کو دو کالموں میں اور فارسی ترجمہ کو حاشیہ میں درج کر دیا ہے۔

اِس کتاب کی تالیف کی غرض آپ نے منکرین پر اتمام حجت اور امت کے غافل اور لاپروا لوگوں

سے اظہار ہمدردی فرمائی ہے اس لئے کہ آپ کی دعوت کے قبول کرنے میں ان کی بھلائی ہے اور یہ اُن تحریروں کا بدل ہے جو اُن دنوں مخالفوں کی طرف سے نکلیں اور اِس میں عمدہ عمدہ ملّتِ اسلامی کے نکتے اور دقائق بیان کئے گئے ہیں۔ اور یہ رسالہ مخالفوں کے لئے ایک فریادرس ہے۔(صفحہ ۱۸، ۱۹ جلد ھٰذا)

اِس رسالہ میں حضرت اقدسؑ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اسمائے مبارکہ ''احمد'' اور ''محمد'' کی حقیقت نہایت دلکش انداز میں بیان فرمائی ہے اور آپؐ کے ایسے کمالات اور محاسن کا ذکر فرمایا ہے جن سے آنحضورؐ کا سب انبیاء سے بالا و برتر ہونا ظاہر ہوتا ہے۔ نیز دجّالی فتن اور ان فتن کے ازالہ کے لئے اپنا خداتعالیٰ کی طرف سے مامور و مبعوث ہونا بدلائل قاطعہ ثابت فرمایا ہے۔

# رازِ حقیقت

یہ رسالہ ۳۰؍نومبر ۱۸۹۸ء کو شائع ہوا۔ اس رسالہ میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے صحیح حالات زندگی درج فرمائے ہیں اور ان کے صلیب پر سے زندہ اتارے جانے اور سفر کشمیر اختیار کرنے اور سری نگر محلّہ خان یار میں اُن کی قبر کے موجود ہونے پر روشنی ڈالی ہے اور اُن کے مزار کا نقشہ بھی دیا ہے۔

مولوی محمد حسین بٹالوی نے اپنی عربی دانی کا سکہ جمانے کے لئے حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ایک عربی الہام **اتعجب لامری** پر جو یہ اعتراض کیا تھا کہ **عجب** کا صلہ لام نہیں آتا اِس کا نہایت معقول اور مدلّل جواب احادیثِ نبویہؐ اور زبان عود علیہ السلام کی پیشگوئی کے مطابق سخت ذلت اور علمی پردہ دری ہوئی۔ نیز اشتہار مباہلہ عرب کے محاورات کی مثالیں پیش کرکے دیا ہے جس سے مولوی محمد حسین بٹالوی کی حضرت مسیح موکی حقیقت بیان فرمائی ہے جس کی وجہ سے بٹالوی نے آپؑ کے خلاف گورنمنٹ کے پاس بہت سی شکایات کر کے اور گمراہ کن اطلاعات پہنچا کر غلط فہمیاں پیدا کرنے کی کوشش کی تھی۔

# کشف الغطاء

یہ رسالہ ۲۷؍دسمبر ۱۸۹۸ء کو شائع ہوا۔ چونکہ مولوی محمد حسین بٹالوی آپ کے اور آپ کے سِلسلہ کے خلاف غلط واقعات گورنمنٹ کو پہنچا رہے تھے اس لئے حضرت اقدس علیہ السلام نے یہ رسالہ بایں غرض لکھا کہ تا گورنمنٹ آپ کے اور آپ کی جماعت کے صحیح خیالات اور آپ کے مشن کے اصولوں

سے واقف ہو جائے اور عام خیال کے مسلمان اور اُن کے مولوی جو فرقہ احمدیہ سے دلی عناد اور حسد رکھتے ہیں اگر حسد کی وجہ سے خلاف واقعہ امور گورنمنٹ تک پہنچائیں تو گورنمنٹ کے اعلیٰ افسر اس حقیقت کی بنا پر صحیح رائے قائم کرسکیں۔ اس لئے آپ نے اس رسالہ میں مختصر طور پر پہلے اپنے خاندانی حالات کا تذکرہ کیا ہے اور پھر اپنے مشن کے اصولوں اور ہدایات اور تعلیم کا ملخص بیان فرمایا ہے۔ اور ان غلط فہمیوں کا ازالہ کیا ہے جو آپؑ کے اور آپ کے سلسلہ سے متعلق معاندین سِلسلہ پھیلا رہے تھے۔ خصوصاً مولوی محمد حسین بٹالوی کے اس الزام کا کہ آپ گورنمنٹ انگریزی کے بدخواہ ہیں اور در پردہ باغیانہ ارادے رکھتے ہیں۔ تفصیل سے جواب دیا ہے۔

نیز محمد حسین بٹالوی سے اس مباہلہ سے متعلق سیر کن بحث کی ہے جو مولوی محمد حسین بٹالوی کے دوشاگردوں مولوی ابوالحسن تبّتی اور مولوی محمد بخش جعفرزٹلی کے اشتہارات مورخہ ۲۱ر اکتوبر ۱۸۹۸ء اور ۱۰ر نومبر ۱۸۹۸ء کو پڑھ کر ۲۱ر نومبر ۱۸۹۸ء کے اشتہار میں شائع کیا تھا اور اس کی تشریح ۳۰ر نومبر ۱۸۹۸ء کے اشتہار میں کی تھی اور ضمیمہ رسالہ کشف الغطاء میں مولوی محمد حسین بٹالوی کے اس انگریزی رسالہ کے متعلق ذکر فرمایا ہے جس میں اس نے عام مولویوں کے عقیدہ کے برخلاف گورنمنٹ کو یہ یقین دلانے کی کوشش کی تھی کہ وہ ایسے مہدی کے قائل نہیں جو مسیح کے آسمان سے اُترنے کے وقت کافروں سے برسرِ پیکار ہوگا اور کافروں کو قتل کرے گا۔ حضرت اقدس نے اس کے اس عقیدہ کو بوجوہ قاطعہ منافقانہ ثابت کیا۔ (صفحہ ۲۱۷ تا ۲۲۱ جلد ھٰذا) اور اس کے اس الزام کا بھی جواب دیا ہے کہ گویا آپ نے اس مضمون کا کوئی الہام شائع کیا ہے کہ گورنمنٹ عالیہ کی سلطنت آٹھ سال کے عرصہ میں تباہ ہو جائے گی۔ اور گورنمنٹ سے التماس کی ہے کہ وہ اس خلاف واقعہ مخبری کا اس شخص سے مطالبہ کرے۔ (صفحہ ۲۱۶ جلد ھٰذا)

# ایّام الصلح

حضرت اقدس علیہ السلام کے اشتہار مؤرخہ ۶ر فروری ۱۸۹۸ء دربارہ طاعون کے پڑھنے کے بعد بعض نے یہ اعتراض کیا کہ لوگوں کو اوّل یہ بتانا کہ طاعون کے استیصال کے لئے فلاں تدبیر یا فلاں دوا ہے اور پھر یہ کہنا کہ شامتِ اعمال سے یہ مرض پھیلتی ہے۔ ان دونوں باتوں میں تناقض ہے۔ اس کتاب کے شروع

میں آپ نے اس اعتراض کا نہایت شرح وبسط سے جواب دیا ہے۔ دُعا اور تدبیر اور تدبیر اور تقدیر کا فلسفہ اور ان میں باہمی موافقت اور مطابقت اور اجابتِ دُعا کی حقیقت اور فرضیت دعا کے اسباب اور یہ کہ دنیا کی تمام حکمتیں دُعا کے ذریعہ سے ظاہر ہوئیں۔ اِن جملہ امور پر محققانہ اور حکیمانہ انداز میں روشنی ڈالی ہے۔ اور سورۂ فاتحہ کی مختصر تفسیر بیان کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ کی صفت رحیمیت سے ضرورت دعا اور اس کے ثمرات اور فیوض کے یقینی ہونے پر استدلال فرمایا ہے۔ علاوہ ازیں اپنے دعویٰ مسیحیت ومہدویت کی صداقت پر نہایت مدلّل اور مؤثر پیرایہ میں بحث کی ہے اور آخر میں شہزادہ عبدالمجید صاحب مرحوم کے ایک قریبی رشتہ دار شہزادہ والا گوہر اکسٹرا اسسٹنٹ کے وساوس کا جواب دیا ہے۔

## وجہ تسمیہ:

اِس کتاب کا ایّام الصلح نام رکھنے کی وجہ آپ نے یہ بیان فرمائی ہے کہ چونکہ مسیح موعود کے زمانہ میں **یضع الحرب** کی پیشگوئی کے مطابق مذہبی جنگیں نہیں ہوں گی اور قومیں ہلاک نہیں ہوں گی بلکہ ایک نئی تبدیلی سے جو دلوں میں پیدا ہوگی باطل ہلاک ہوگا۔

> ’’اور سلامتی اور امن کے ساتھ حق اور توحید اور صدق اور ایمان کی ترقی ہوگی۔ اور عداوتیں اُٹھ جائیں گی۔ اور صلح کے ایّام آئیں گے تب دنیا کا اخیر ہوگا۔ اِسی وجہ سے ہم نے اس کتاب کا نام بھی **ایّام الصلح** رکھا۔‘‘
>
> (ایام الصلح۔ روحانی خزائن جلد ۱۴ صفحہ ۲۸۶)

## اہمیت کتاب:

یہ کتاب ایک نہایت شاندار اور اہم کتاب ہے اور اس کی اہمیّت حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے اس ارشاد سے ظاہر ہے کہ:۔

> ’’بالآخر میں ناظرین کو یہ نصیحت کرتا ہوں کہ وہ میری اس کتاب کو سرسری نظر سے نہ دیکھیں۔ میں نے ان کو وہ پیغام پہنچایا ہے جو خدا تعالیٰ کی طرف سے مجھ کو ملا ہے اور میں یقین کرتا ہوں کہ میں نے سب پر حجت پوری کر دی ہے۔‘‘
>
> (ایام الصلح۔ روحانی خزائن جلد ۱۴ صفحہ ۴۲۴)

## زمانۂ اشاعت:

حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے یہ کتاب اردو میں لکھی اور اِس کا فارسی ترجمہ حضرت مولوی عبدالکریم صاحب نے کیا۔ یہ فارسی ایڈیشن جیسا کہ مولوی دوست محمد صاحب مؤلف تاریخ احمدیت (جلدسوم صفحہ۲۴) نے لکھا ہے۔اگرچہ اگست ۱۸۹۸ء میں تیار ہو چکا تھا اوراس کا اعلان بھی الحکم ۱۳/اگست ۱۸۹۸ء میں شائع ہو گیا تھا مگر ایک خصوصی ضمیمہ کے ذریعہ اس کی اشاعت ایام الصلح اردو کی اشاعت تک (جس میں بعض اضافے کئے جانے ضروری سمجھے گئے تھے مثلاً چند نئے وساوس کا ازالہ۔شمس) مصلحتاً روک دی گئی اور یہ دونوں کتابیں جنوری ۱۸۹۹ء میں ایک ساتھ منظر عام پر آئیں۔ (دیکھئے الحکم ۱۰/جنوری ۱۸۹۹ء صفحہ ۱۱)

# حقیقت المہدی

ایک عرصہ سے مولوی محمد حسین بٹالوی نے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے خلاف انگریزی گورنمنٹ کو بدظن کرنے کی مہم تیز کر رکھی تھی۔ دلائل کے مقابلہ سے عاجز آ کر اُس نے گورنمنٹ کو آپ کے خلاف اُکسانا اوراس مقصد براری کے لئے جھوٹی مخبریاں کرنا اپنا شیوہ بنالیا تھا۔اُس نے بارہا حکّام کے پاس آپ پر یہ جھوٹا الزام لگایا کہ در پردہ یہ شخص باغی ہے اورمہدی سوڈانی سے بھی زیادہ خطرناک ہےاور گورنمنٹ کا ہرگز خیر خواہ نہیں ہے۔ اُسے ڈھیل دینا اور تبلیغ کرنے کی آزادی دینا ہرگز مناسب نہیں۔ اور ایک رسالہ انگریزی زبان میں چھپوایا جس میں اپنا خیر خواہ حکومت برطانیہ ہونا ظاہر کیا اور لکھا کہ وہ غازی مہدی کا جو بنی فاطمہ سے ہو گا اور مذہبی جنگیں کرے گا اور سب کافروں کو مسلمان بنائے گا عقیدہ نہیں رکھتا اور نہ ہی انگریزی گورنمنٹ سے جہاد کو جائز خیال کرتا ہےاور وہ ان سب روایات کو جو غازی فاطمی مہدی کے بارہ میں آئی ہیں مجروح ،ضعیف اور وضعی خیال کرتا ہے اور وہ امیر کابل کے پاس بھی پہنچا اور اس سے ملاقات کے بعد اُس نے یہ دھمکی دینا شروع کی کہ وہاں چلو تو پھر زندہ نہ آؤ گے۔

حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے رسالہ حقیقت المہدی میں بٹالوی کے ایسے الزامات اور بہتانات کی مدلّل طور پر تردید فرمائی ہے اوراس کے عقیدہ دربارہ مہدی کو جو اُس نے گورنمنٹ کے پاس ظاہر کیا ایک منافقانہ فعل ثابت کیا ہے۔ چنانچہ آپ نے اس رسالہ کے شروع میں فرقہ اہل حدیث کا جن کا مولوی محمد حسین سرگروہ تھا بحوالہ حجج الکرامہ مؤلفہ نواب صدیق حسن خاں جنہیں مولوی محمد حسین بٹالوی اس صدی کا

مجدد تسلیم کر چکا تھا مہدی کے متعلق عقیدہ کا ذکر کیا ہے اور ان کے مقابلہ میں مہدی کی نسبت اپنا اور اپنی جماعت کا عقیدہ تحریر فرمایا ہے اور پھر گورنمنٹ کے سامنے مخلص اور منافق اور خیر خواہ اور بدخواہ کے جاننے کے لئے ایک یہ طریق آزمائش پیش کیا ہے کہ ہم دونوں فریق جہاد اور مہدی کی نسبت جو عقیدہ رکھتے ہیں۔ وہ عرب یعنی مکہ مدینہ وغیرہ عربی بلاد میں اور کابل اور ایران وغیرہ میں شائع کرنے کے لئے عربی اور فارسی میں لکھ کر اور چھاپ کر سرکار انگریزی کے حوالے کریں تا کہ وہ اپنے اطمینان کے موافق اُسے شائع کرے۔ اس طریق سے جو شخص منافقانہ طور پر برتاؤ رکھتا ہے اس کی حقیقت کھل جائے گی۔ اور وہ کبھی اپنے عقائد صفائی سے نہیں لکھے گا۔ کیونکہ مسلمانوں کے عام خیالات کے خلاف اپنے خیالات کا اسلامی ممالک میں شائع کرنا اس بہادر کا کام ہے جس کا دل اور زبان ایک ہی ہو (صفحہ ۴۴۷، ۴۴۸ جلد ھذا) چنانچہ آپ نے حسب وعدہ عربی زبان میں اپنے عقائد لکھ کر اور اس کا فارسی میں ترجمہ کر کے اس رسالہ کے آخر میں لگا دیئے لیکن منافقانہ کارروائی کرنے والے کو ایسا کرنے کی جرأت نہ ہوئی۔ اور یہ رسالہ آپ نے ۲۱ رفروری ۱۸۹۹ء کو شائع کر دیا۔

خاکسار

جلال الدین شمس

الیس اللہ بکاف عبدہ

# نجم الہدیٰ

در مطبع ضیاء الاسلام قادیان باہتمام حکیم فضل الدین صاحب طبع شد

جس کتاب پر مہر اور دستخط مقررہ نہ ہونگے وہ مسروقہ سمجھو

تعداد ۱۴۰۰

## نجم الھدیٰ

الحمد للّٰہ الذی خلق الأشیاء کلھا فأودع من جمال خلقھا، وبرء نفوس الناس لنفسہ فسوّاھا وعالج بوجھہ قلقھا. وأتقن کل ما صنع وحسّن وأبدع وأحکم، وأضاء الشمس وأنار القمر وأنعم علی الإنسان وأعزّہ وأکرم. والصّلٰوۃ والسّلام علی رسولہ النبیّ الأمّی محمد أحمد ن الذی کان إسماہ ھذان أول أسماء عُرضت علٰی آدم بما کانا علّۃ غائیۃ للنشأۃ الاولٰی

## نجم الھدیٰ (اردو)

﴿۲﴾ اُس خدا کے لئے تمام تعریفیں ہیں جس نے تمام چیزوں کو پیدا کیا۔ اور ہر ایک چیز میں ایک قسم کی خوبصورتی رکھی۔ اس نے انسانوں کے نفسوں کو اپنے لئے بنایا۔ اور اپنی ذات کے ساتھ ان کی بے آرامی کو دور کیا۔ اور جو کچھ بنایا نہایت استوار اور خوب اور نئی طرز کا اور محکم بنایا۔ اور سورج کو روشن کیا اور چاند کو چمکایا اور انسان کو عزت اور شرف اور مرتبہ بخشا۔ اور اس کے رسول اُمّی پر درود اور سلام ہو جس کا نام محمد اور احمد ہے۔ یہ دونوں نام اس کے وہ ہیں کہ جب حضرت آدم کے سامنے تمام چیزوں کے نام پیش کئے گئے تھے تو سب سے اوّل یہی دو نام پیش ہوئے تھے کیونکہ اس دنیا کی پیدائش

﴿۲﴾ **نجم الھدیٰ فارسی** جملہ ستایشہا مر خدا را است کہ ہمہ چیز ہا را بیافرید۔ و در ان گونہء خوبی و آرایش سپرد۔ و روان آدمیان را محض خاطر خود از نیستی بہ ہستی کشید۔ و رنج و آزار آنہا را با ذات خویش از ہم بپاشید۔ و ہر چہ را ساخت چنانچہ شاید خوب و استوارش بپرداخت نیّر گیتی افروز را چہرہ ہمان پالود۔ و ماہ را بزم آرائے شب ہماں نمود۔ و انسان را بزرگی و مزیت کرامت فرمود۔ و درود بر نبی اُمّی وے کہ نامِ گرامی اش محمد و احمد و این دو نام اول نامہائے است کہ بر آدم عرض شد۔ زیرا کہ علّت غائی آفرینش ہمیں دو نام و در نزد خدا بیشی و پیشی ہمیں دو نام راست۔

وکانا فی علم اللّٰه أشرف وأقدم. فهو أوّل النبيين درجة لهذين الاسمين وآخرهم بما ختم اللّٰه عليه كل ما علّم النبيين وفهّم، وأكمل كل ما أوحى إليه وألهم. وبما أعطاه اللّٰه آخر المعارف وجمع فيه ما أخّر وقدّم، وأرسله إلى كل أسود وأبيض، واختاره لإصلاح كل أعمٰى وأصمّ وأبكم وضمّخه بعطر نعمه أزيد مما ضمّخ أحدا من الأنبياء ، وعلّمه من لدنه، وفهّمه من لدنه، وعرّفه من لدنه،

میں وہی دو نام علّت غائی ہیں۔ اور خدا تعالیٰ کے علم میں وہی اشرف اور اقدم ہیں۔ پس آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بوجہ ان دونوں ناموں کے تمام انبیاء علیہم السلام سے اول درجہ پر ہیں اور بباعث اس کے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر تمام نبوت کے علم ختم ہو گئے اور آپ پر کامل اور جامع طور پر وحی نازل کی گئی اور آخری معارف اور وہ سب کچھ جو پہلوں اور پچھلوں کو دیا گیا تھا آپ کو عطا ہوا۔ ان تمام وجوہ سے آپ خاتم الانبیاء ٹھہرے اور ہر ایک سفید اور سیاہ کی طرف آپ کو بھیجا اور ہر ایک اندھے اور بہرے اور گونگے کی اصلاح کیلئے آپ کو پسند فرمایا اور خدا تعالیٰ نے اپنی نعمتوں کے عطر سے اس قدر آنجناب کو معطّر کیا کہ اس سے پہلے کوئی نبی اور رسول نہیں کیا گیا۔ خدا نے اپنے پاس سے آپ کو علم دیا اور اپنے پاس سے فہم عطا کیا۔ اور اپنے پاس سے معرفت بخشی۔

پس او از جہت این دو نام بر جمیع انبیاء درجہء اولیٰ دارد و وحی کامل و جامع براو نازل شدو دانشہائے پسین وہمہٴ آنچہ بہ پیشینیان وپسینیان دادہ شدہ بوئے ارزانی داشتند۔ وخدا اورا بہ ہمہٴ سپید وسیاہ فرستاد۔ وبرائے رہنمائی ہر نابینا وکر وگنگ برگزید واورا بہ عطر نعمت ہائے خود آنچنان خوشبو گردانید کہ پیش از وے کسے از انبیاء بایں مثابت نرسید۔ از قبل خودش آموخت واز خودش بفہمانید۔ واز خودش معرفت بخشید واز خودش پاک ساخت واز خودش آداب

وطهّره من لدنه، وادّبه من لدنه، وغسله من لدنه بماء الاصطفاء، فوجب عليه حمد هذا الرب الذی كفل كل أمره بالاستيفاء، وادخله تحت رداء الايواء، وأصلح كل شأنه بنفسه من غير منّة الاساتذ☆ والآباء والأمراء، وأتمّ عليه من لدنه جميع أنواع الآلاء والنعماء. فحمده روح النبیّ بحمد لا يبلغ فكر إلى أسراره، ولا تدرک ناظرة حدود أنواره، وبالغ فی الحمد حتی غاب وفنا فی أذكاره. وأمّا سبب هذا الحمد الكثير و

اور اپنے پاس سے پاک کیا اور اپنے پاس سے ادب سکھلایا اور برگزیدگی کے پانی سے اپنے پاس سے نہلایا۔ پس آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر اس خدا کی تعریف کرنا واجب ہو گیا جو اس کے ہر ایک کام کا آپ متکفل ہوا۔ اور اپنی پناہ کی چادر کے نیچے جگہ دی اور ہر ایک کام آنحضرت کا اپنی توجہ خاص سے بغیر توسط استادوں اور باپوں اور امیروں کے بنایا اور اپنے پاس سے اُس پر ہر ایک قسم کی نعمت پوری کی۔ پس نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی روح نے خدائے تعالیٰ کی وہ تعریف کی جو کوئی فکر اس کے بھیدوں تک نہیں پہنچ سکتا اور کوئی آنکھ اس کے نوروں کی حدود کو پا نہیں سکتی اور اس نے خدا کی تعریف کو کمال تک پہنچایا یہاں تک کہ اس کے ذکروں میں گم اور فنا ہو گیا۔ اور اس کے اس قدر تعریف کرنے اور خدا تعالیٰ کو

تعلیم داد۔ وخودش از آب برگزیدگی و برچیدگی شت وشو فرمود۔ لہٰذا واجب آمد برآنجناب ستایش پروردگاریکہ ساز گار و کفیل کل امر اوشد و در زیر چادر پناہ خودش جائے بداد۔ وجملۂ کار دیرا بذات خویش بے میانجی گری استادان و پدران وتونگران درست کرد۔ وتمام نعمتہا را بروی از قبل خود اتمام فرمود۔ لہٰذا روح نبی صلعم آن حمد خداوندی را بجا آورد کہ ہیچ فکر و اندیشہ بدامان کنہ وے نیارد برسد۔ وہیچ دیدہ نتواند حدود نورش را دریابد۔ وآنجناب ستایش خداوندی را بمثابۂ رسانید کہ در یادش از خود برمید وسر بہ صحرائے گم گشتگی و فنا بکشید وسبب

☆ سہو کاتب معلوم ہوتا ہے۔ درست ”الاساتذة“ ہے۔ (ناشر)

سرّ إحماده، فهو بحار فضل الله وموالات امداده، وعناية الله التی ما وكلته طرفة عين إلى سعيه واجتهاده، حتى شغفه وجه الله حُبًّا وأوحده فی وداده، ففار قلبه لتحميد هذا المحسن حتى صار الحمد عين مراده. وهذه مرتبة ما أعطاها الله لغيره من الرسل والأنبياء والأبدال والأولياء، فإنهم وجدوا بعض معارفهم وعلومهم ونعمهم بوساطة العلماء والآباء والمحسنين وذوی الآلاء، وأما نبينا صلى الله عليه وسلم فوجد كل ما وجد من حضرة الكبرياء،

صاحب تعریف ٹھہرانے کا سرّ یہ تھا کہ خدا تعالیٰ نے متواتر اور پیاپے اس پر اپنے فضل نازل کئے اور وہ عنایت اس کے شامل حال کی جس نے ایک طرفۃ العین بھی اس کو اپنی کوشش اور سعی کا محتاج نہ کیا۔ یہاں تک کہ وجہ اللّٰہ نے اس کے دل کو چیر کر اپنا دخل اس میں کیا اور اپنی محبت میں اس کو یگانہ بنایا۔ پس اس محسن کی تعریف کے لئے اس کے دل نے جوش مارا اور خدا تعالیٰ کی تعریف اس کی دلی مراد ہوگئی۔ اور یہ وہ مرتبہ ہے کہ بجز اس کے کسی کو رسولوں اور نبیوں اور ابدالوں اور ولیوں میں سے عطا نہیں ہوا کیونکہ اُن لوگوں نے اپنے بعض معارف اور علوم اور نعمتیں بتوسط عالموں اور باپوں اور احسان کرنے والوں کے پائی تھیں۔ مگر ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے جو کچھ پایا جناب الٰہی سے پایا۔ اور جو کچھ ان کو ملا

آنکہ ستایش خداوندی را بدین غایت ادا ساخت آن کہ خداوند تعالیٰ شانہ پیاپے مہربانیہائے خود را بروی فرود آورد۔ وعنایتے وکرمے در کار وی کرد کہ برائے چشم زدن ہم وے را نشد نیاز و احتیاج بکوشش و محنت خود بیارد تا آنکہ وجہ اللّٰہ اندرونش را بشگافت و خودش در درون در شد و او را در مہر وحب خود یگانہ گردانید۔ لہٰذا دل آنجناب در نیایش و ستایش ہمچو کارساز نیکی کن بجوش آمد۔ و ستایش خداوندی کام جان وے گردید۔ و این مرتبہ ایست کہ غیر آنجناب را از انبیاء و اولیاء و ابدال و رسل دست بہم نداد زیرا کہ اوشان بعضی علوم و معارف را از واسطہ آموزگاران و پدران و تربیت کنندگان بدست آوردند۔ ولی نبی ما (صلی اللہ علیہ وسلم)

وَنال ما نال من منبع الفضل والإعطاء ، فما فارت قلوب الآخرين للحَمد كما فار قلب نبيّنا لحمد مُنعم تولّى أمره وحده من جميع الأنحاء فلأجل ذالك ما سُمّى أحدٌ منهم باسم أحمد، فإنه ما أثنى على الله أحدٌ منهم كمحمّدٍ وما وحّد، وكان فى نعمهم مزج أيدى الإنسان، وما علّمهم الله كعلمه وما تولّى كل أمورهم و ما أيّد. فلا مهدى إلّا محمد ولا أحمد إلّا محمد على وجه الكمال، وهذا

اسی چشمۂ فضل اور عطا سے ملا۔ پس دوسروں کے دل حمدِ الٰہی کے لئے ایسے جوش میں نہ آسکے جیسا کہ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا دل جوش میں آیا کیونکہ ان کے ہر ایک کام کا خدا ہی متولّی تھا۔ پس اسی وجہ سے کوئی نبی یا رسول پہلے نبیوں اور رسولوں میں سے احمد کے نام سے موسوم نہیں ہوا کیونکہ ان میں سے کسی نے خدا کی توحید اور ثنا ایسی نہیں کی جیسا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اور ان کی نعمتوں میں انسان کے ہاتھ کی ملونی تھی اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی طرح ان کو تمام علوم بے واسطہ نہیں دیئے گئے اور ان کے تمام امور کا بلا واسطہ خدا متولّی نہیں ہوا اور نہ تمام امور میں بے واسطہ ان کی تائید کی گئی۔ پس کامل طور پر بجز آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے کوئی مہدی نہیں اور نہ کامل طور پر بجز آنجناب کے کوئی

آنچہ را یافت از خدا یافت و آنچہ را در دامان وے ریختند از ہمان چشمۂ جود و عطا بریختند۔ لذا نشد دلہائے دیگران از بہر ستایش الٰہی آن گرمی و جوش بہم رسانند کہ نبی ما را در تحمید الٰہی میسر آمد۔ زیرا کہ کارساز ہر کار او خود خداوند بزرگ بود۔ و از ینجا است کہ غیر او از انبیاء و رسل بنام احمد نامزد نشد۔ چہ نعمت ہائے کہ اوشان یافتند آمیزش دست انسانی داشت و چون نبی ما اوشان جملۂ علوم بے واسطہ ادراک نہ کردند و تمام کار ہائے اوشان را خدا بے واسطہ متولی نشدہ در ہمۂ آنچہ با دشان پیش آمد بے توسطے تائید شان نکرد۔ لہٰذا از جہت کمال غیر آنجناب نبوت انتساب مہدی و احمد نبودہ۔ و این سرّے است کہ ابدال بکنہ آن تو انند پے ببرند۔

سرٌّ لا يفهمه إلّا قلوب الأبدال. ثم إذا كان حمده بإيثار وجه الله والإقبال عليه بنفي أهواء النفس والحفد إليه بإخلاص وصدق وتوحيد، فرجع اللّٰه اليه صلة منه ما أرسل إلى ربّه من تحميد، وكذالک جرت سُنّته بكل صديق وحيد، فحُمِّد مُحمّدُنا في الأرض والسماء بأمر ربّ مجيد. وفي هذا تذكرة للعابدين، وبشرى لقوم حامدين. فإن اللّٰه يردّ الحمد إلى الحامد ويجعله من المحمودين، فيُحمد في العالمين، ويوضع

احمد ہے۔ اور یہ وہ بھید ہے جس کو محض ابدال کے دل سمجھتے ہیں اور کوئی دوسرا سمجھ نہیں سکتا۔ اور ﴿۳﴾ پھر جبکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تعریفیں اس وجہ سے تھیں کہ انہوں نے خدا تعالیٰ کو اختیار کر لیا تھا اور ہواء نفس سے الگ ہو کر خدا کی طرف متوجہ ہو گئے تھے اور اخلاص اور صدق اور توحید سے اس کی طرف دوڑے تھے۔ سو خدا نے وہ تعریفیں بطور انعام کے ان کی طرف واپس کر دیں اور تمام یگانہ صدیقوں سے اس کی یہی عادت ہے کہ وہ حامد کو محمود بنا دیتا ہے۔ پس ہمارا نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم زمین و آسمان میں تعریف کیا گیا اور اس قصے میں پرستاروں کے لئے یاد رکھنے کی بات ہے اور خدا کے ثنا خوانوں کو اس میں بشارت ہے کیونکہ خدا تعریف کرنے والے کی تعریف کو اسی کی طرف ردّ کر دیتا ہے اور اس کو قابل تعریف ٹھہرا دیتا ہے۔ پس وہ دنیا میں تعریف کیا جاتا ہے اور اس کی

و دیگرے را نرسد در گرد این کوئے بگردد۔ وچون ستایش آنجناب ازاین جہت بود کہ خدا را برگزیدہ واز آز و ہوائے خود بکلی دامن کشیدہ۔ و ہمہ تن محضاً رو بخدا گردیدہ واز اخلاص وتوحید وصدق بسوئے او دیدہ بود لہٰذا خدا تشکراً وانعاماً آن ہمہ ستایش ہا را بوے باز گردانید وعادۂ خدا با کل صدیقان یگانہ برہمین نہج جاری بودہ است کہ حامد را محمود سازد۔ پس نبی ما محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) در زمین وزمان ستودہ شد۔ این قصہ نمونہ وتذکرہ ایست از برائے پرستاران خدا ومژدہ ایست از پئے ستایش کنندگان وے چہ خدا را عادۃ است کہ ستایشِ ستایش کنندگان را بدیشان باز میگرداند و اوشان را سزاوار ستایش خلق میسازد

له القبولية فی الأرض فيثنی عليه كل من كان من الصالحين. وهذا هو كمال حقيقة العبودية، ومآل أمر النفوس المطهرة، ولا يعرفها إلّا الذی أُعطی حظًّا من المعرفة. وهذا هو غاية نوع الإنسان، وكماله المطلوب فی تعبّد الرحمٰن. وهذا هو الذی تنتهی إليه آمال الأولياء، ويختتم عليه سلوك الطلباء، وتستكمل بها العناية نفوس الأصفياء. وهذا هو لُبُّ أعباء الشريعة، ونتيجة المجاهدات فی الملّة، وسرّ ما نزل به الناموس من الحضرة علی قلب خير البريّة، عليه أنواع السلام والصلاة

قبولیت زمین پر پھیلائی جاتی ہے۔ پس ہر ایک جو نیک طینت ہے اس کی تعریف کرتا ہے اور یہی عبودیت کی حقیقت کا کمال اور پاک نفسوں کا انجام کار ہے اور اس مقام کو کوئی شخص بجز صاحب معرفت کے نہیں پہچانتا اور یہی نوعِ انسان کی غایت اور عبادتوں کا کمال مطلوب ہے۔ یہی وہ امر ہے جو اولیاء کی امیدوں کا منتہٰی اور طالبوں کے سلوک کے ختم ہونے کی جگہ ہے اور اسی کے ساتھ عنایت الٰہی برگزیدوں کے نفوس کو مکمل کرتی ہے اور یہی شریعت کے بوجھوں کا مغز اور مجاہداتِ دینی کا نتیجہ ہے اور یہ ان امور کا بھید ہے جو حضرت جبرائیل علیہ السلام آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف لائے۔ پس اس نبی پر سلام ﴿۳﴾

﴿۳﴾ مثل ایں کس در گیتی ستودہ و قبولی برائے او در دلہا ریختہ شود۔ پس ہر نیک نہاد او را می ستاید۔ کمال حقیقۂ بندگی و سرانجام کار پاک نفسان ہمین است۔ و غیر اہل معرفت ایں مقام را نمی شناسد و ہمین غایت نوع انسان و کمال مطلوب عبادات ہمین است۔ و انجام امید ہائے اولیاء ہمین و آخرین مقامے است کہ سلوک جویندگان حق بدانجا منتہی بشود۔ و بہمیں عنایت الٰہی تکمیل نفوس برگزیدہ ہا را نماید۔ و مغز و راز تکلیفاتِ شرعیہ ہمین و نتیجۂ مجاہدات دینیہ ہمین است و ہمیں سر آن ہمہ امور است کہ حضرتِ ناموسِ اکبر از حضرتِ الوہیت در پیش برگزیدۂ آفرینش (صلی اللہ علیہ وسلم) آورد

والبركات والتحيّة. يرغب فيه المجاهدون، وإلى الله متبتّلون، الذين في خيام حبّه يسكنون، وبه يحيون، وله يموتون، وعليه يتوكلون، ولحكمه بصدق القلب يُطيعون، ولأمره بهمل العين يتّبعون، وفي مرضاته يفنون، وفي أحزانه يذوبون، وبأنسه يبقون. وله تتجافى جنوبهم من المضاجع ويتحنّثون، ويبيتون سُجّدًا وقيامًا ولا يغفلون، و يأخذهم القلق فيذكرون حِبَّهم ويبكون، وتفيض أعينهم من الدمع وفي

اور برکتیں اور درود اور تحیّت ہوں۔ اسی امر مذکور کیلئے مجاہدہ کرنے والے کوشش کرتے ہیں اور نیز وہ جو خدا کی طرف منقطع ہوتے اور اس کی محبت کے خیموں میں رہتے ہیں اور اسی کے ساتھ زندہ اور اسی کے لئے مرتے ہیں اور اس پر توکل کرتے اور دل کی سچائی سے اس کی اطاعت اختیار کرتے ہیں اور رواں آنسوؤں کے ساتھ اس کے حکم کی پیروی کرتے اور اس کی رضا مندی کی راہوں میں فنا ہوتے ہیں اور اس کے غموں میں گداز ہوتے اور اس کے انس کے ساتھ بقا پاتے ہیں اور اس کے لئے رات کو خوابگاہوں سے علیحدہ ہوتے اور اس کی بندگی کرتے ہیں اور قیام اور سجود میں رات کاٹتے ہیں اور غفلت نہیں کرتے اور بے آرامی ان کو پکڑتی ہے۔ پس اپنے دوست کو یاد کرکے روتے ہیں اور آنکھوں سے آنسو جاری ہوتے ہیں اور رات کے

کوشندگان جہت آن می کوشند و ہم آنہائیکہ از ہمہ بسوئے او پر دازند و در خیمہ ہائے محبت وے قرار گیرند و با او بزیند و برائے او بمیرند۔ و بر او توکل بکنند و از صدق دل پیروئ فرمودہ وے بنمایند۔ و بادیدہ گریان غاشیۂ اطاعت وے بر دوش جان بردارند۔ و خود را در راہِ رضائے او گم بکنند۔ و چوں موم در کورۂ غم وے بگدازند۔ و بقائے خود در انس وے بینند۔ و شب ہا را برائے او از خوابگاہ بر کنار بشوند و در سجود و قیام شب را بروز آرند۔ از غفلت دور باشند۔ قلق و کرب بر اوشان وارد آید

آنـاء الـلـيل يصرخون ويتأوّهون، ولا يـعـلـم أحـد إلـى أى جهة يُـجـذبون ويُـقـلّبـون. يُـصـبّ عـليهم مصـائب فبـصـدقهـم يتحمّلون، ويُدخلون فى نيـران فيُـقـال: سـلام فيُـحـفـظـون ويُـعـصـمون. أولئک هم الحامدون حـقّـا وأولـئـک هـم الـمـقـدسـون والـنـجيّون، فطوبى لهم ولمن صحبهم فـإنهـم الـمـنـفـردون، والشـافـعـون الـمشـفّـعـون. وهذه مرتبة لا تُعطى إلّا لـمحبوبى الحضرة، وإنما جاء الإسلام لتبيين تلک المنزلة ليُخرج الناس من وهـاد المنقصة، ويوصلهم إلى حظيرة الـقـدس ويهدى إلى مقام السعادة، و

وقتوں میں فریاد کرتے اور آہیں مارتے ہیں ۔ کوئی نہیں جانتا کہ کس طرف کھینچے جاتے اور پھیرے جاتے ہیں ۔ ان پر مصیبتیں پڑتی ہیں اور وہ برداشت کرتے ہیں ۔ آگ میں داخل کئے جاتے ہیں ۔ پس کہا جاتا ہے کہ سلام پس بچالئے جاتے ہیں ۔ وہی سچے ثناخوان اور خدا کے مقرب اور ہمراز ہیں ۔ اور ان کو خوشخبری ہو اور ان کے ہم صحبتوں کو کیونکہ وہ شفاعت کرنے والے اور شفاعت قبول کئے گئے ہیں ۔ اور یہ وہ مرتبہ ہے جو بجز درگاہ کے پیاروں کے اور کسی کو نہیں ملتا ۔ اور اسی کے بیان کے لئے اسلام آیا ہے تا کہ نقصان کے گڑھے سے لوگوں کو نکالے اور تقدس کے احاطے میں پہنچاوے اور سعادت کے مقام تک رہبری کرے اور غافلوں

پس محبوب خود را یاد آورند ۔ و از چشم سرا شک روان سازند ۔ و در پردۂ شب نالہا کشند و آہ زنند ۔ کسی بر سر وقت شاں آگاہ نہ کہ بکدام طرف کشیدہ شوند ۔ مصیبتہا بر سر اوشاں فرو ریزد و برمی تابند ۔ در آتش انداختہ شوند پس گفتہ شود سلام در زمان رستگار و ایمن گردند ۔ حقیقۃً اوشان ثنا گویان خدا و نزدیک و ہمراز دیند ۔ و ایں مرتبہ ایست کہ غیر محبوبان الٰہی را دست بہم ندہد ۔ اسلام جہت کشودن ہمیں راز آمدہ کہ از مغاک ریان مردم را بیرون کشد و در ساحت تقدس رساند و تا بمقامِ سعادت کشاند ۔ و غافلان را از راہ ایں سرزنش کوفت و آزارے رساند

يُـنـذر الغافلين ويصدم قلوبهم بوعيد مُـدى القطعيّة، ومـا تـعـلـم ما الحمد والتـحـمـيـد، ولِـمَ اعـلـى مقامه الربّ الـوحـيـد. وكـفـى لـک من عظمته أن الـلّٰـه ابتـدأ بـه كتابـه الكريم، ليُبيّن لـلـنـاس عظمة الحمد ومقامه العظيم. وأنّه لا يفور من قلبٍ إلّا بعد المحويّة والـذوبـان، ولا يتـحـقـق إلّا بـعـد الانسـلاخ ودوس أهـواء الـنـفـس الثعبان، ولا يجرى على لسان إلّا بعد اضـطـرام نار الـمـحبة فى الجنان بل لا يتـحـقـق إلّا بـعـد زوال أثـر الغيـر من الـمـوهـوم والـمـوجـود، ولا يتـولّـد

کو اس دھمکی سے کوفتہ کرے کہ قطع تعلق کی کاردیں تیار ہیں ۔ اور تجھے کیا خبر ہے کہ حمد کہتے کس کو ہیں اور کیوں اس کا بلند پایہ ہے اور اُس کی عظمت سمجھنے کے لئے تجھے یہ کافی ہے کہ خدا نے قرآن شریف کی تعلیم کو حمد سے ہی شروع کیا ہے تا لوگوں کو حمد کے مقام کی بلندی سمجھاوے جو کسی دل میں سے بجز گدازش اور محویت کے جوش نہیں مار سکتی ۔ اور اُسی وقت متحقق ہوتی ہے جب کہ مارِ نفسِ امّارہ کچلا جائے اور نفسانی چولہ اتار لیا جائے اور یہ حمد کسی زبان پر جاری نہیں ہوسکتی بجز اس کے کہ پہلے دل میں محبت کی آگ بھڑکے ۔ بلکہ یہ وجود پذیر ہی نہیں ہوسکتی جب تک کہ غیر کا نام ونشان بکلّی زائل نہ ہو جائے اور پیدا نہیں ہوسکتی

کہ نزدیک است کاردِ قطع تعلق پارہ پارہ شان سازد ۔ تو چہ دانی حمد چیست واز چہ روایں پایۂ بلندی وے را حاصل است ۔ بزرگیٔ وے را از ینجا تواں دریافت کہ خدائے تعالیٰ تعلیم قرآن را آغاز از حمد کرد تا مردم بر مقام بلندش آگاہ شوند وفوارۂ حمد از دل احدے جوش نزند تا محویت و گدازش میسر نیاید ۔ ودر وقتے سر برزند و متحقق شود کہ مارِ نفسِ امّارہ پامال و بکلّی بدر آمدن از پوست انانیت ونفسانیت دست دہد ۔ و ایں ستایش ابدانمی شود برزبانی رواں شود تا وقتیکہ زبانۂ محبت در دلی سر برنزند بل ممکن نیست صورت وجود پذیرد تا اسم ورسم غیر بالمرّہ ناپید نشود ۔ وہرگز

إلّا بعد الاحتراق فی نار محبّة المعبود. فمن ألقی نفسه فی هذه النار، فهو یحمد اللّٰه بقلب موجع وسر محو فی الحبیب المختار. وهو الذی یُدعی فی السماء باسم أحمد ویُقرّب ویُدخَل فی بیت العزّة وقصارة الدار، وهی دار العظمة والجلال یُقال استعارة أن اللّٰه بناها لذاته القهار، ثم یُعطیه لحمّاد وجهه فیکون له کالبیت المستعار، فیُحمد هذا الرجل فی السماء والأرض بأمر اللّٰه الغفّار، ویُدعیٰ باسم مُحمّد فی الأفلاک والبلاد

جب تک کہ ایک شخص آتشِ محبتِ معبود حقیقی میں جل نہ جائے اور جو شخص اُس آگ میں اپنے تئیں ڈال دے پس وہی اپنے دردمند دل اور اس سر سے جو خدا میں محو ہے خدا کی تعریف کرے گا۔ اور وہ وہی شخص ہے جس کو آسمان میں احمد کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے اور قریب کیا جاتا ہے اور عزت کے گھر اور **قصارۃ الدار** میں داخل کیا جاتا ہے اور وہ عظمت اور جلال کا گھر ہے جو بطور استعارہ کہہ سکتے ہیں کہ خدا نے اس کو اپنی ذات کیلئے بنایا پھر اس گھر کو بطور مستعار اُس کو دے دیتا ہے جو اس کی ذات کا ثناخوان ہو۔ پس یہ شخص زمین اور آسمان میں خداتعالیٰ کے حکم کے ساتھ تعریف کیا جاتا ہے۔ ﴿۴﴾ اور آسمانوں اور زمین میں محمد کے نام سے پکارا

لباس ہستی نمی پوشد تا خرمن بود کسے از آتشِ محبت معبود حقیقی پاک نسوزد۔ ہر کہ بر سوختن درایں آتش تن درد ہد او تواند بادل دردمند و باسرّے کہ محوحبیب مختار شدہ ترانہ ریز حمد بشود۔ ہماں کس است کہ بر آسمان اورا احمد گویند۔ او نزدیک کردہ شود و در بارگاہ عزت و ایوان مقصود باریابد و آن مکانِ عزّت وجلال است کہ از روئے استعارہ تواں گفت خدا آنرا جہت ذاتِ خویش بنا ساختہ و باز خدا آن خانہ را بطور مستعار بکسے مسترد کند کہ ثنا خوان اوست۔ پس آں کس باذنِ الٰہی درآسمان وزمین ستودہ و درآسمان وزمین بنام محمد یاد کردہ شود

والديار، ومعناه أنه حُمّد حمدًا كثيرًا واتـفق عليه الأخيار من غير الإنكار. وإن هـذيـن الاسـمين قد وُضعا لنبيّنا مـن يـوم بـنـاء هـذه الدار، ثم يُعطيان للذى صار له كالاظلال والآثار، ومن أُعـطى من هذين الاسمين بقبس فقد أُنيـر قـلبـه بأنواع الأنوار، وقد جرى عـلى شفتى الرسول المختار. أن اللّٰه يـرزق مـنهما عبدا له فى آخر الزمان كـمـا جـاء فـى الأخبـار، فـاقـرءوا ثم فكّروا يا أولى الأبصار.

فالغرض أن الأحمدية والمحمدية أمـر جـامـع دُعِـيَ الـموحّدون إليـه

جاتا ہے جس کے یہ معنی ہیں کہ بہت تعریف کیا گیا۔اور یہ دونوں اسم ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے ابتداءِ دنیا سے وضع کئے گئے ہیں۔ پھر بعد اس کے اس شخص کو بطور مستعار دیئے جاتے ہیں جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے بطور اظلال و آثار ہو۔ اور جس شخص کو ان دونوں ناموں سے ایک چنگاری دی گئی تو اس کا دل کئی قسم کے نوروں سے روشن کیا گیا۔اور رسول مختار کے لب مُبارک پر جاری ہوا تھا کہ خدا تعالیٰ آخری زمانہ میں ایک اپنے بندے میں یہ دونوں صفتیں جمع کر دے گا جیسا کہ حدیثوں میں وارد ہے۔ پس اے دانش مندو! اِن حدیثوں کو پڑھو اور سوچو۔

اب غرض یہ ہے کہ احمدیت اور محمدیت ایک ایسا امر جامع ہے کہ تمام موحّد اس کی طرف بلائے گئے ہیں

ومعنی این کلمہ است بسیار ستودہ شدہ۔ ایں ہر دو نام برائے نبی ما (صلی اللہ علیہ وسلم) از آغاز آفرینش موضوع شدہ و باز مستعارًا ایں ہر دو نام بکسے ہم کرامت می شود کہ از آن نبی کریم (صلی اللہ علیہ وسلم) بمنزلہ ظل و اثر باشد۔ و ہر کہ او را از این دو نام اخگری در کار کردند دل او بگونا گون نور ہا روشنی یافت۔ و بر زبان وحی ترجمان آنحضرت (صلی اللہ علیہ وسلم) رفتہ کہ خدا تعالیٰ شانہٗ در زمانہ پسین بندۂ را از بندگان خود بہ تحلیہ ایں دو نام و تزیین این دو صفت ممتاز و مفتخر خواہد کرد پس ای دانشمندان احادیث بخوانید و نیکو اندیشہ بفرمائید۔

خلاصہ احمدیت و محمدیت امر جامعی می باشد کہ ہمہ موحّدین بسوی آں خواندہ شدہ۔

ولا يتم توحيد نفس إلّا بعد أن يرى في وجوده تحقق جنبيه. ولا تصير نفس مطمئنة، ولا تتنزل على قلب سكينة، إلّا أن يكون سابحا في هذه اللجّة، ولا ينجو أحدٌ من مكائد الأمّارة. إلّا أن يحصل له حظٌ من هذه المرتبة. والذين بعدوا منها وما أخذوا منها حصّة ترهقهم ذلّة في هذه ويوم القيامة. هم الذين يمشون على الأرض كغثاء على السيل، كأنّما أُغشيت وجوههم قطعًا من اللّيل، يتولدون محجوبين ويعيشون محجوبين ويموتون محجوبين. أولئک الذين أعرضت قلوبهم

اور کسی نفس میں کامل طور پر توحید پیدا نہیں ہوتی جب تک کہ یہ دونوں پہلو اس میں متحقق نہ ہوں اور کوئی نفس مطمئن نہیں ہوسکتا اور کسی دل پر سکینت نازل نہیں ہوسکتی جب تک کہ وہ اس دریا میں تیرنے والا نہ ہو۔ اور کوئی شخص نفس امارہ کی مکاریوں سے نجات نہیں پا سکتا جب تک کہ اس کو یہ مرتبہ حاصل نہ ہو۔ اور جو لوگ اس مرتبہ سے دور رہے اور کوئی حصہ اس میں سے نہ لیا ان کو اس دنیا اور قیامت میں ذلت پہنچے گی۔ وہ وہی ہیں جو سیلاب کے خس وخاشاک کی طرح زمین پر چلتے ہیں۔ اور ایسے بدرَو ہیں کہ گویا ایک ٹکڑا رات کا اُن کے منہ پر ہے۔ وہ پردوں میں پیدا ہوتے ہیں اور پردوں ہی میں جیتے ہیں اور پردوں میں ہی مرتے ہیں۔ یہ وہی لوگ ہیں جن کے دل خدا تعالیٰ کی

و ہیچ نفسے از نفوس را نرسد دم از توحید کامل بزند تا وقتیکہ ایں ہر دو شق در وے متحقق نگردد و احدے اطمینان نیابد و سکینت بروے فرود نیاید تا قدرت برشنا کردن دراین دریا دستش ندہد۔ ونمی شود کسی ایمن از مکاری ہائے نفس امّارہ بنشیند تا بایں مرتبہ فائز نشود۔ وانہائیکہ ازیں مرتبت حرمان نصیب بمانند و بہرۂ ازاں نگرفتند در دنیا و عقبیٰ ہمدوش مذلت وہمکنار فضیحت خواہند بود۔ امثال ایں ناکسان در رنگ خس وخاشاک درراہ سیل رفتار کنند و درزشت روئی بمثابۂ می باشند کہ گوئی پارہ ہائے شب تار برقع دار بررُخ نازیبائے انہا پوشانیدہ شدہ است۔ محجوب زیند و محجوب میرند۔ اینہا کسانے می باشند کہ ﴿۴﴾

عن حمد ربهم وضيّعوا أعمارهم فی حمد أشياء أخرى أو رجال آخرين. فبُشرى لنا معشر الإسلام قد بُعث لنا نبیّ بهذه الصفة . وهذا الكمال التام، وسُمّی أحمد ومحمد من اللّٰه العلّام، ليكون هذان الاسمان بلاغا للأمة وتذكيرا لهذا المقام. الذی هو مقام الفناء والانقطاع والانعدام، لترغب الأمّة فی هذه الصفات وتتبع اسمی خير الأنام. وقد نُدب عليهما إذ قيل حكايةً عن الرسول: فَاتَّبِعُوْنِىْ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ[1] فاهتزّت أرواحنا عند وعد هذا الجزاء والإنعام، وقلوبنا مُلئت ﴿۴﴾

تعریف سے کنارہ کرتے رہے اور دوسروں کی تعریفوں میں انہوں نے اپنی عمریں ضائع کیں۔پس ہم جو اسلام کا گروہ ہیں ہمیں خوشخبری ہو کہ ہمیں احمدیت اور محمدیت کی صفت والا نبی ملا اور اس کا نام خدا تعالیٰ کی طرف سے احمد اور محمد ہوا تا کہ اس کے دونوں نام اُمت کے لئے ایک تبلیغ ہو۔اور اس مقام کے لئے یہ ایک یاد دہانی ہو۔ وہ مقام جو فنا اور غیر اللہ سے منقطع ہونے اور معدوم ہونے کا مقام ہے تا کہ اُمت اِن صفتوں میں رغبت کرے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ان دونوں ناموں کی پیروی کرے اور پیروی کے لئے قرآن شریف میں بُلایا گیا ہے جبکہ رسول کی زبان سے کہا گیا کہ آؤ میری پیروی کرو تا خدا تم سے پیار کرے۔ پس یہ سن کر کہ یہ انعام ملے گا ہماری روحیں جنبش میں آئیں اور ہمارے دل شوق سے بھر گئے

دلہا شان پشت بر حمد رب خویش کردہ رو بحمد چیز ہائے دیگر آوردہ عمر گرامی را در ایں بطالت بر باد فنا دادند۔ گروہ ما اہالی اسلام را مژدہ باد کہ از برائے ما نبی موصوف بہ صفت احمدیت ومحمدیت مبعوث شدہ و این دو نام از قبل خدائے بزرگ بجہت آن برگزاشتہ شد کہ از پئے امت تبلیغ و برائے این مقام تذکیر و یاد دہانیدنی باشد۔ مقامے کہ بجز از فنا و بریدن از ما سوائے خدا حاصل نشود تا امت را تشویق وترغیب برائے حصول ایں مقام در دل خیزد و ارادۂ پیروی ایں دو نام مبارک در طبیعت شان طرح ظہور ریزد۔ وقرآن بسوئے پیروی این دو نام میخواند چوں از زبان رسول ایں قول میراند کہ در پس من بیاید تا خدا شمارا دوست دارد۔ و چوں این ندا بگوش ما رسید کہ ہمچو انعام مارا ارزانی خواہند داشت جنبشے در

[1] آل عمران:۳۲

شوقا وصارت أشكالها ككؤوس المدام، وما أعظم شأن رسول ما خلا اسمه من وصيّة للامّة، بل ملاء من تعليم الطريقة، ويهدى إلى طرق المعرفة، وأُشير فى اسميه إلٰى مُنتهى مراحل سُبُل حضرة العزّة، واومى إلى نقطة ختم عليها سلوك أهل المعرفة. اللّٰهم فصلّ عليه وسلم، وآله المطهرين الطيبين، وأصحابه الذين هم أسود مواطن النهار و رهبان الليالى ونجوم الدين، رضى اللّٰه عنهم أجمعين.

أمّا بعد. فهذه رسالة فيها بيان ما استبضعت متاعًا من ربّى،

اور ان کی شکلیں یوں ہوگئیں جیسا کہ شراب سے بھرے ہوئے کوزے ہوتے ہیں اور اس رسول کی کیا ہی بلند شان ہے **جس کا نام بھی وصیّت سے خالی نہیں** ۔ بلکہ خدا جوئی کے طریقہ کی اس سے تعلیم ملتی ہے اور معرفت کی راہوں کی طرف وہ ہدایت کرتا ہے۔ اور اس میں اس نقطہ کی طرف اشارہ ہے جس پر اہل معرفت کے سلوک ختم ہوتے ہیں اور نیز خدا شناسی کے آخری مقام کی طرف اشارہ ہے۔ پس اے خدا! اس نبی پر سلام اور درود بھیج اور اس کے آل پر جو مطّہر اور طیب ہیں اور اس کے اصحاب پر جو دن کے میدانوں کے شیر اور راتوں کے راہب ہیں اور دین کے ستارے ہیں۔ خدا کی خوشنودی ان سب کے شامل حال ہے۔

اس کے بعد واضح ہو کہ یہ ایک رسالہ ہے جس میں بیان اس متاع کا ہے جو بطور تجارتی مال کے میرے رب سے

روانہائے ما پدید آمد و دلہا از شوق لبریز وشکل انہا بطوری شد کہ گوئے جامہائے پُر از آب آتشین می باشند۔فرخندہ رسولی وحبّذا شان بلندوی کہ نام پاکش ہم مشتمل بر وصیت ونصیحت امہ میباشد۔ نہ تنہا ہمین قدر بلکہ آن نام مبارک تعلیم طریق ہائے حق جوئی وخداپژوہی وایمائی بآں نقطہ کند کہ سلوک اہل معرفت بدانجا بآخر رسد ومقام آخری خدا شناسی آں باشد۔ پس اے خدا برآں نبیٔ کریم سلام و درود بفرست و برآل او کہ پاکیزہ اند و براصحاب او کہ درمیدان روز شیران بیشۂ دغاودرپس پردۂ شب تاریک بیداردلان رہبان نماد نجوم بزم افروز ملّت بیضا بودند۔خدائے رحیم افسر خوشنودی برفرق ہمگنان پوشانید۔

پوشیدہ نماند کہ ایں رسالہ بیان آن بضاعت را کند کہ بطور مالِ تجارۃ از خدا برمن ارزانی شدہ و

وما نبع فی زمان ملامح السراب من عین فی سربی، بإذن مولیً مُربّی. وشرعتها یوم الخمیس وختمتها بکرۃ عروبۃ من غیر أن أکابد الصعوبۃ. وإنی ألّفت ھذہ الرسالۃ إتماما للحجّۃ، وبادرت إلیھا شفقۃ علی الغافلین من ھذہ الأمّۃ، ومثلتُ تحنّناً علی الضعفاء من ھذہ العصبۃ، وإنی أری فی دعوتی صلاح الرجال منھم والنسوۃ، ولو کانت رابعۃ بنسکھا والعفّۃ. وعوّضتھا عما أشاع المخالفون فی ھذہ الأیام، وأودعتھا من نکات المعارف ودقائق

مجھ کوملی ہے۔اور بیان اس چشمہ کا ہے جو سراب کی چمک کے زمانہ میں میرے پروردگار کے اذن سے میرے دل میں سے پھوٹا اور میں نے اس کو جمعرات کے دن شروع کر کے جمعہ کی صبح پورا کر دیا بغیر اس کے جو مجھ کو کوئی تکلیف پہنچی اور میں نے اس رسالہ کو حجت کے پوری کرنے کیلئے تالیف کیا ہے۔اور اس اُمت کے غافلوں کی ہمدردی کے لئے میں نے جلدی سے یہ کام کیا اور میں خادموں کی طرح اس کام کیلئے اسلامی جماعت کے کمزوروں کے لئے کھڑا ہوا۔ کیونکہ میری دعوت کے قبول کرنے میں ان کے زن و مرد کی بھلائی ہے۔ اگر چہ اپنی عبادت اور زہد کے ساتھ رابعہ وقت ہوں۔اور یہ ان تحریروں کا بدل ہے جو ان دنوں میں مخالفوں کی طرف سے نکلیں۔اور اس میں مَیں نے عمدہ عمدہ ملّت اسلامی کے نکتے اور باریک باتیں

صحبت ازان چشمہ دارد کہ درزمان سراب نشان باذن پروردگار جہان وجہانیان از تنگ دل من درجوش آمدہ وروز پنجشنبہ شروع دران کردم۔ وپگاہ روز آدینہ بانجام رسانیدم۔ ودرایں کار ہیچ گونہ زحمتی پیش من نیامد۔ وایں رسالہ راجہت اتمام حُجت تالیف دادم وشفقت ورحمت بر ناداناں ایں امت رگ جانم را بحرکت آورد تا درایں امر باگام زودی رفتار نمودم۔از کمال رافت چون شاگردان ونوکران جہت ہمدردی ناتوانانِ ملّت برپا استادم چہ بہبود مردان وزنان البتہ بستہ بہ قبول دعوت من است اگر چہ کسی از قرار زہد وعبادت رابعۂ وقت ہم باشد۔ وایں رسالہ درازائی آن نوشتہ ہا می باشد کہ مخالفان امروز روز یر روئے کار آوردہ اند۔من دردُرج این رسالہ دُر ہائے شاہوار نکات اسلام ولآلی مکنونہ معارف ودقائق

